## (۳۹) درودِ نقشبندیہ

یہ درود سلسلہ نقشبندیہ کے کچھ حضرات میں پڑھا جاتا ہے کیوں کہ اس سلسلے کے کچھ بزرگان
نے اس درود کو اپنے معمولات میں بطور وِرد پڑھا اس درود کے بے شمار روحانی اثرات و آثار
پائے یہ درود دل کی صفائی کے لیے بہت مجرب ہے اس درود شریف کے پڑھنے سے

تسخیر خلق بہت ہوتی ہے اور حلقہ ارادت میں بہت اضافہ ہوتا ہے اور مریدوں کو اس درود کے پڑھنے سے بے پناہ فیوض و برکات حاصل ہوتے ہیں جو شخص تزکیہ نفس کے لیے اس درود پاک کو پڑھنا چاہے تو اسے چاہیئے کہ ۱۲۰ دن تک بعد نماز عشاء اسے روزانہ گیارہ سو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ اس مدت میں نفس کو پاکیزگی حاصل ہو جائے گی اور جو شخص ایک سال تک روزانہ ۱۱ مرتبہ تسخیر خلق کی نیت سے اسے پڑھے دنیا اس کے لیے مسخر ہو جائے گی جس مقام پر جہاں جائے وہیں عزت پائے گا۔ اور بعد نماز فجر ۱۱ مرتبہ روزانہ پڑھنا شرارت نفس اور شیطان سے محفوظ رکھتا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّىَ عَلٰى

اے اللہ ہم تجھ سے التجا کرتے ہیں کہ ہمارے سردار

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نِبْرَاسِ الْاَنْبِيَآءِ وَ

انبیاء کے چراغ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور

نَيِّرِ الْاَوْلِيَآءِ وَنِبْرِقَانِ الْاَصْفِيَآءِ وَ

اولیاء کے آفتاب اور برگزیدہ بندوں کے ماہ درخشاں اور

يُوْحِ الثَّقَلَيْنِ وَضِيَآءِ الْخَافِقَيْنِ ۝

ثقلین کے سورج اور مشرق و مغرب کی ضیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج